❁ آپ کھانا کھانے سے قبل اچھی اچھی نیتوں کرواتے ہیں تاکہ کھانے کے ساتھ ساتھ ثواب کا خزانہ بھی ہاتھ آجائے کہ مسلمان کی نیت اس کے عمل سے بہتر ہے اور جتنی نیتیں زیادہ اتنا ثواب زیادہ۔

❁ کھانے سے قبل کھانے کا وضو کرنے کی ترغیب دلاتے ہیں کہ یہ سنتِ مبارکہ ہے اور احادیث میں اس کی ترغیب دلائی گئی ہے۔

❁ کھانا کھاتے ہوئے سنت کے مطابق بیٹھنے اور کھانا بھی سنت کے مطابق تین انگلیوں سے کھانے کی ترغیب دلاتے ہیں۔ نیز تین انگلیوں سے کھانا کھانے کی سنت پر عمل کی معاونت کے لیے ربر بینڈ بھی تقسیم فرماتے ہیں تاکہ اسلامی بھائی تین انگلیوں سے کھانے کی سنت پر بھی عمل کرکے ثواب کمائیں۔

❁ کھانا کھانے سے قبل **بسم اللہ** اور کھانے کی دعا وغیرہ پڑھنے کی بھی ترغیب دلاتے ہیں تاکہ روایات کے مطابق شیطان اس کھانے میں شریک نہ ہوسکے۔

❁ مذکورہ حدیثِ پاک کے مطابق رضائے الٰہی کے حصول کے لیے ہر لقمہ کھانے اور ہر گھونٹ پینے سے قبل **اللہ** عَزَّوَجَلَّ کا نام لینے اور لقمہ کھالینے اور گھونٹ پی لینے کے بعد اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ کہنے کی ترغیب دلاتے ہیں۔ نیز ہر لقمہ پر یَاوَاجِدُ کہنے کی بھی ترغیب دلاتے ہیں کہ روایات کے مطابق کھانا کھاتے وقت ہر نوالے پر یَاوَاجِدُ پڑھنے سے وہ کھانا پیٹ میں نور ہوگا اور مرض دور ہوگا۔

❁ کھانا کھانے کے دوران بھی کھانے کی مختلف سنتیں اور آداب بیان فرماتے رہتے ہیں۔

❁ کھانا کھانے کے بعد شکر الٰہی بجالانے اور کھانے کے بعد کی دعائیں پڑھنے کی بھی ترغیب دلاتے ہیں، آپ کو بارہا دیکھا گیا ہے کہ آپ کھانے کے بعد حمدِ الٰہی پر مشتمل پانچ دعائیں پڑھتے ہیں، نیز کھانے کے بعد سورۂ اخلاص اور سورۂ قریش کی تلاوت کرنا بھی آپ کے معمول میں شامل ہے۔

کھانا کھانے کی سنتیں اور آداب کی تفصیلی معلومات کے لیے شیخِ طریقت، امیرِ اہلسنت دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ کی مایہ ناز تصنیف ''آدابِ طعام'' کا مطالعہ کیجیے۔

مری عادتیں ہوں بہتر بنوں سنتوں کا پیکر ......... مجھے متقی بنانا مدنی مدینے والے
شہا ایسا جذبہ پاؤں کہ میں خوب سیکھ جاؤں ......... تری سنتیں سکھانا مدنی مدینے والے

تری سنتوں پہ چل کر مری روح جب نکل کر ......... چلے تم گلے لگانا مدنی مدینے والے

## مدنی گلدستہ

## ”یارحمٰن“ کے 6 حروف کی نسبت سے حدیثِ مذکور اور اس کی وضاحت سے ملنے والے 6 مدنی پھول

(1) کھانا کھانے یا پانی پینے کے بعد اللہ عَزَّوَجَلَّ کی حمد کرنی چاہیے کیونکہ اس سے اللہ عَزَّوَجَلَّ خوش ہوتا ہے۔

(2) اللہ کریم کی رحمت بندے کو بخشنے کے بہانے ڈھونڈتی ہے کہ جس چیز میں ہمارا اپنا فائدہ ہے اس پر حمد کرنے سے بھی ربّ تعالیٰ ہم سے راضی ہو جاتا ہے۔

(3) ہر ہر لقمے پر حمدِ باری تعالیٰ بجالانا اعلیٰ درجے کا شکر ہے۔

(4) اللہ عَزَّوَجَلَّ کے ولی کھانے کے ہر ہر لقمے اور پانی کے ہر ہر گھونٹ پر اللہ عَزَّوَجَلَّ کی حمد کرتے ہیں۔

(5) کھانا کھانے اور پانی پینے کے بعد اللہ عَزَّوَجَلَّ کی حمد کرنا مستحب ہے۔

(6) صرف اَلْحَمْدُ لِلّٰہ کہنے سے بھی حمدِ باری تعالیٰ ہو جاتی ہے۔

اللہ عَزَّوَجَلَّ سے دعا ہے کہ وہ ہمیں کھانا سنت کے مطابق کھانے، کھانے کے دوران بھی ذِکْرُ اللہ سے غافل نہ ہونے اور کھانے کے بعد شکر اور حمدِ الٰہی بجالانے کی توفیق عطا فرمائے۔

آمِیْن بِجَاہِ النَّبِیِّ الْاَمِیْن صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیْب! صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّد

## حدیث نمبر:437 گنہگاروں کے لیے خدا کی مُہلت

عَنْ اَبِی مُوسَی الْاَشْعَرِیِّ رَضِیَ اللہُ عَنْہُ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم، قَالَ: اِنَّ اللہَ تَعَالٰی یَبْسُطُ یَدَہُ بِاللَّیْلِ لِیَتُوبَ مُسِیْءُ النَّھَارِ وَیَبْسُطُ یَدَہُ بِالنَّھَارِ لِیَتُوبَ مُسِیْءُ اللَّیْلِ حَتّٰی تَطْلُعَ الشَّمْسُ مِنْ مَغْرِبِھَا.[1]

ترجمہ: حضرتِ سَیِّدُنا ابو موسیٰ اَشعری رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ سے مروی ہے کہ رسولُ اللہ صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ

[1] ... مسلم، کتاب التوبۃ، باب قبول التوبۃ من الذنوب...الخ، ص ١٤٧٥، حدیث: ٢٧٥٩۔

وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے ارشاد فرمایا: ”اللہ عَزَّوَجَلَّ رات بھر اپنا دستِ رحمت پھیلائے رکھتا ہے تاکہ دن کو گناہ کرنے والا توبہ کرے اور دن بھر اپنا دستِ رحمت پھیلائے رکھتا ہے تاکہ رات کو گناہ کرنے والا توبہ کرے، (یہ کرم نوازی اُس وقت تک ہوتی رہے گی) حتّٰی کہ سورج مغرب سے طلوع کرے۔“

## آخری سانس تک مغفرت کی اُمید:

مذکورہ حدیث باب التوبہ (فیضانِ ریاض الصالحین، جلد اول، ص١٨٦، حدیث نمبر:١٦) میں بھی گزر چکی ہے یہاں عَلَّامَہ نَوَوِی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللہِ الْقَوِی باب الرجا میں اس حدیث کو دوبارہ لے کر آئے ہیں کیونکہ اس میں گناہگاروں کے لیے بخشش کی اُمید کا بھی سامان ہے کہ اللہ عَزَّوَجَلَّ کی رحمت بہت وسیع ہے، بندے کو آخری سانس تک مہلت دی ہوئی ہے کہ توبہ کرکے اپنی مغفرت کروالے، اللہ عَزَّوَجَلَّ اُسے بخش دے گا۔

عَلَّامَہ اَبُوزَکَرِیَّا یَحْیٰی بِنْ شَرَف نَوَوِی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللہِ الْقَوِی فرماتے ہیں: ”توبہ کی قبولیت کا کوئی وقت خاص نہیں ہے۔ حدیث میں اللہ عَزَّوَجَلَّ کے ہاتھ پھیلانے سے مراد توبہ کا قبول کرنا ہے۔ بَسْط یَد اس لیے کہا کیونکہ اہلِ عرب کا یہ طریقہ ہے کہ جب اُن میں سے کوئی کسی چیز پر راضی ہوتا ہے تو اُسے قبول کرنے کے لیے ہاتھ کو بڑھاتا ہے اور جب کسی چیز کو ناپسند کرتا ہے تو اس سے اپنا ہاتھ کھینچ لیتا ہے اور یہاں پر ہاتھ کا لفظ مجازاً استعمال کیا گیا ہے کیونکہ جسمانی ہاتھ اللہ کے لیے محال ہے (کیونکہ وہ جسم سے پاک ہے)۔“[1]

## توبہ اللہ کو مطلوب و محبوب ہے:

مذکورہ حدیثِ پاک سے پتہ چلا کہ سورج کے مغرب سے طلوع ہونے سے قبل توبہ کا دروازہ کھلا ہے، چاہے کوئی کتنا ہی بڑا گناہگار ہو، اگر وہ توبہ کرے تو اللہ عَزَّوَجَلَّ کی رحمت اُسے مایوس نہیں کرے گی، اس کی رحمت بہت وسیع ہے۔ وہ اسے معاف فرمادے گا۔ چنانچہ عَلَّامَہ مُلَّا عَلِی قَارِی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللہِ الْبَارِی فرماتے ہیں: ”حدیث کا مقصد گناہگاروں کو توبہ کی طرف بلانا ہے اور یہ کہ اللہ عَزَّوَجَلَّ لوگوں کو سزا دینے میں جلدی نہیں کرتا بلکہ اُنہیں مہلت دیتا ہے تاکہ وہ توبہ کرلیں۔ ہاتھ پھیلانے سے مراد اُس کی جُود و عطا کا وسیع ہونا ہے کہ وہ توبہ کرنے والے کو کبھی منع نہیں کرتا۔ نیز حدیث میں اس بات پر تنبیہ ہے کہ رحمتِ الٰہی بہت وسیع ہے اور اللہ عَزَّوَجَلَّ کثرت

1 . . . شرح مسلم للنووی، کتاب الذکر والدعا والتوبۃ، باب استحباب حمد اللہ تعالی بعد الاکل والشرب، ٩/٧٦، الجزء السابع عشر۔

سے گناہوں سے تجاوز فرماتا ہے۔ علامہ طیبی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللہِ الْقَوِی فرماتے ہیں کہ یہ ایک مثال ہے جو کہ اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ اللہ عَزَّوَجَلَّ کو توبہ مطلوب و محبوب ہے گویا کہ وہ چاہتا ہے کہ گناہگار توبہ کریں۔''[1]

عِصیاں سے کبھی ہم نے کَنارا نہ کیا ...... پر تُو نے دل آزُردہ ہمارا نہ کیا
ہم نے تو جہنم کی بہت کی تجویز ...... لیکن تری رَحمت نے گوارا نہ کیا

## رحمتِ خدا ہر دم گنہگار کو دامنِ کرم میں لینے کو تیار:

**مُفَسِّرِ شہیر، مُحَدِّثِ کَبِیر حَکِیْمُ الاُمَّت مُفتی احمد یار خان** عَلَیْہِ رَحْمَۃُ الْحَنَّان فرماتے ہیں: ''مقصد یہ ہے کہ ربّ کا کرم بہت وسیع ہے، گناہگار کو ہر وقت کرم میں لینے کو تیار ہے کوئی آنے والا ہو۔ (جب سورج مغرب سے طلوع ہو گا) اس وقت توبہ کا دروازہ بند ہو جائے گا، ربّ تعالیٰ فرماتا ہے: ﴿یَوْمَ یَاْتِیْ بَعْضُ اٰیٰتِ رَبِّكَ لَا یَنْفَعُ نَفْسًا اِیْمَانُهَا﴾ (پ۸، الانعام: ۱۵۸) الخ۔ مرقاۃ نے یہاں فرمایا کہ اس وقت سے ان لوگوں کی توبہ قبول نہ ہو گی جو سورج کو پچھم (مغرب) سے نکلتے دیکھیں، لیکن جو لوگ اِس واقعہ کے بعد پیدا ہوں اُن کی توبۂ کفر بھی قبول ہو گی اور توبۂ گناہ بھی کہ انہوں نے علاماتِ قیامت دیکھی ہی نہیں۔''[2]

## مکھی پر رحم کے سبب مغفرت فرمادی:

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** ربّ تعالیٰ کا کرم اور اس کی رحمت بہت وسیع ہے، جب وہ ربِّ کریم گناہگاروں کو بخشنے پر آتا ہے تو بسا اوقات ایک چھوٹے سے عمل کے سبب بھی بخش دیتا ہے۔ چنانچہ دعوتِ اسلامی کے اشاعتی ادارے مکتبۃ المدینہ کی مطبوعہ ۳۲۴ صفحات پر مشتمل کتاب ''152 رحمت بھری حکایات'' صفحہ ۲۵۵ پر ہے: حجۃ الاسلام حضرت سَیِّدُنَا امام ابو حامد محمد بن محمد غزالی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللہِ الْوَالِی کو کسی نے خواب میں دیکھ کر پوچھا: ''مَا فَعَلَ اللہُ بِكَ یعنی اللہ عَزَّوَجَلَّ نے آپ کے ساتھ کیا معاملہ فرمایا؟'' جواب دیا: ''اللہ عَزَّوَجَلَّ نے مجھے اپنی بارگاہ میں کھڑا کیا اور ارشاد فرمایا: تم میری بارگاہ میں کیا لائے ہو؟ میں نے مختلف عبادات کا ذکر کیا تو اللہ عَزَّوَجَلَّ نے ارشاد فرمایا: تم ایک مرتبہ بیٹھے لکھ رہے تھے کہ ایک مکھی تمہارے قلم پر

1 ... مرقاۃ المفاتیح، کتاب الدعوات، باب الاستغفار، ۵/۱۶۲، تحت الحدیث: ۲۳۲۹۔

2 ... مرآۃ المناجیح، ۳/۳۵۸۔

آکر بیٹھ گئی تو تم نے اس پر رحم کرتے ہوئے سیاہی چوسنے کے لیے اسے چھوڑ دیا اور کچھ نہ کہا، پس اسی وجہ سے میں آج تم پر رحم کرتا ہوں۔ جاؤ! میں نے تمہیں بخش دیا۔"[1]

معاف فضل و کرم سے ہو ہر خطا یاربّ ........ ہو مغفرت پئے سلطانِ انبیاء یاربّ

بلا حساب ہو جنت میں داخلہ یاربّ ........ پڑوس خلد میں سَرور کا ہو عطا یاربّ

## مدنی گلدستہ

## "صدیق" کے 4 حروف کی نسبت سے حدیثِ مذکور اور اس کی وضاحت سے ملنے والے 4 مدنی پھول

(1) اللہ عَزَّ وَجَلَّ کی رحمت بہت بڑی ہے، وہ بندے کو آخری وقت تک توبہ کا موقع دیتا ہے اور اگر کوئی اس وقت بھی توبہ کرلے تو اللہ عَزَّ وَجَلَّ اس کی توبہ قبول فرمالے گا۔

(2) حدیث کا مقصد گناہگاروں کو توبہ کی طرف بلانا اور رحمتِ الٰہی سے امید دلانا ہے۔

(3) اللہ عَزَّ وَجَلَّ توبہ کو پسند فرماتا ہے یعنی وہ چاہتا ہے کہ گناہگار لوگ توبہ کرلیں۔

(4) رحمتِ خدا ہر وقت بندوں کو اپنے دامنِ کرم میں لینے کے لیے تیار ہے۔

اللہ عَزَّ وَجَلَّ سے دعا ہے کہ وہ ہمیں اپنی بارگاہ میں توبہ کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ اپنی رحمت کاملہ کے صدقے ہمارے تمام صغیرہ کبیرہ گناہوں کو معاف فرمائے، ہماری حتمی مغفرت فرمائے۔

آمِیْن بِجَاہِ النَّبِیِّ الْاَمِیْن صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیْب! صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّد

## حدیث نمبر: 438 گناھوں سے پاک کرنے والا پانی

عَنْ اَبِیْ نَجِیْحٍ عَمْرِو بْنِ عَبَسَةَ السُّلَمِیِّ رَضِیَ اللہُ عَنْہُ قَالَ: كُنْتُ وَاَنَا فِی الْجَاهِلِیَّةِ اَظُنُّ اَنَّ النَّاسَ عَلٰی ضَلَالَةٍ وَاَنَّهُمْ لَيْسُوا عَلٰی شَیْءٍ وَهُمْ يَعْبُدُوْنَ الْاَوْثَانَ فَسَمِعْتُ بِرَجُلٍ بِمَكَّةَ يُخْبِرُ اَخْبَارًا فَقَعَدْتُ عَلٰی رَاحِلَتِیْ

[1] ...فیض القدیر، ١/٦٠٦، تحت الحدیث: ٩٤١۔

فَقَدِمْتُ عَلَيْهِ فَاِذَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُسْتَخْفِيًا جُرَاءُ عَلَيْهِ قَوْمُهُ فَتَلَطَّفْتُ حَتّٰى دَخَلْتُ عَلَيْهِ بِمَكَّةَ فَقُلْتُ لَهُ: مَا اَنْتَ؟ قَالَ: اَنَا نَبِيٌّ فَقُلْتُ: وَمَا نَبِيٌّ؟ قَالَ: اَرْسَلَنِي اللّٰهُ فَقُلْتُ: وَبِاَيِّ شَيْءٍ اَرْسَلَكَ؟ قَالَ: اَرْسَلَنِي بِصِلَةِ الْاَرْحَامِ وَكَسْرِ الْاَوْثَانِ وَاَنْ يُوَحَّدَ اللّٰهُ لَا يُشْرَكُ بِهِ شَيْءٌ قُلْتُ: فَمَنْ مَعَكَ عَلٰى هٰذَا؟ قَالَ: حُرٌّ وَعَبْدٌ وَمَعَهُ يَوْمَئِذٍ اَبُوْ بَكْرٍ وَبِلَالٌ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قُلْتُ: اِنِّي مُتَّبِعُكَ قَالَ: اِنَّكَ لَنْ تَسْتَطِيْعَ ذٰلِكَ يَوْمَكَ هٰذَا اَلَا تَرٰى حَالِيْ وَحَالَ النَّاسِ وَلٰكِنِ ارْجِعْ اِلٰى اَهْلِكَ فَاِذَا سَمِعْتَ بِيْ قَدْ ظَهَرْتُ فَاْتِنِيْ قَالَ: فَذَهَبْتُ اِلٰى اَهْلِيْ وَقَدِمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمَدِيْنَةَ وَكُنْتُ فِيْ اَهْلِيْ فَجَعَلْتُ اَتَخَبَّرُ الْاَخْبَارَ وَاَسْاَلُ النَّاسَ حِيْنَ قَدِمَ الْمَدِيْنَةَ حَتّٰى قَدِمَ نَفَرٌ مِّنْ اَهْلِ الْمَدِيْنَةِ فَقُلْتُ: مَا فَعَلَ هٰذَا الرَّجُلُ الَّذِيْ قَدِمَ الْمَدِيْنَةَ؟ فَقَالُوا النَّاسُ: اِلَيْهِ سِرَاعٌ وَقَدْ اَرَادَ قَوْمُهُ قَتْلَهُ فَلَمْ يَسْتَطِيْعُوْا ذٰلِكَ فَقَدِمْتُ الْمَدِيْنَةَ فَدَخَلْتُ عَلَيْهِ، فَقُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! اَتَعْرِفُنِيْ؟ قَالَ: نَعَمْ، اَنْتَ الَّذِيْ لَقِيْتَنِيْ بِمَكَّةَ قَالَ: فَقُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! اَخْبِرْنِيْ عَمَّا عَلَّمَكَ اللّٰهُ وَاَجْهَلُهُ اَخْبِرْنِيْ عَنِ الصَّلَاةِ قَالَ: صَلِّ صَلَاةَ الصُّبْحِ ثُمَّ اَقْصِرْ عَنِ الصَّلَاةِ حَتّٰى تَرْتَفِعَ الشَّمْسُ قِيْدَ رُمْحٍ فَاِنَّهَا تَطْلُعُ حِيْنَ تَطْلُعُ بَيْنَ قَرْنَيْ شَيْطَانٍ وَحِيْنَئِذٍ يَسْجُدُ لَهَا الْكُفَّارُ ثُمَّ صَلِّ فَاِنَّ الصَّلَاةَ مَشْهُوْدَةٌ مَحْضُوْرَةٌ حَتّٰى يَسْتَقِلَّ الظِّلُّ بِالرُّمْحِ ثُمَّ اَقْصِرْ عَنِ الصَّلَاةِ فَاِنَّهُ حِيْنَئِذٍ تُسْجَرُ جَهَنَّمُ فَاِذَا اَقْبَلَ الْفَيْءُ فَصَلِّ فَاِنَّ الصَّلَاةَ مَشْهُوْدَةٌ مَحْضُوْرَةٌ حَتّٰى تُصَلِّيَ الْعَصْرَ ثُمَّ اَقْصِرْ عَنِ الصَّلَاةِ حَتّٰى تَغْرُبَ الشَّمْسُ فَاِنَّهَا تَغْرُبُ بَيْنَ قَرْنَيْ شَيْطَانٍ وَحِيْنَئِذٍ يَسْجُدُ لَهَا الْكُفَّارُ قَالَ: فَقُلْتُ: يَا نَبِيَّ اللّٰهِ! فَالْوُضُوْءُ حَدِّثْنِيْ عَنْهُ فَقَالَ: مَا مِنْكُمْ رَجُلٌ يُقَرِّبُ وَضُوْءَهُ فَيَتَمَضْمَضُ وَيَسْتَنْشِقُ فَيَنْتَثِرُ اِلَّا خَرَّتْ خَطَايَا وَجْهِهِ وَفِيْهِ وَخَيَاشِيْمِهِ ثُمَّ اِذَا غَسَلَ وَجْهَهُ كَمَا اَمَرَهُ اللّٰهُ اِلَّا خَرَّتْ خَطَايَا وَجْهِهِ مِنْ اَطْرَافِ لِحْيَتِهِ مَعَ الْمَاءِ ثُمَّ يَغْسِلُ يَدَيْهِ اِلَى الْمِرْفَقَيْنِ اِلَّا خَرَّتْ خَطَايَا يَدَيْهِ مِنْ اَنَامِلِهِ مَعَ الْمَاءِ ثُمَّ يَمْسَحُ رَاْسَهُ اِلَّا خَرَّتْ خَطَايَا رَاْسِهِ مِنْ اَطْرَافِ شَعْرِهِ مَعَ الْمَاءِ ثُمَّ يَغْسِلُ قَدَمَيْهِ اِلَى الْكَعْبَيْنِ اِلَّا خَرَّتْ خَطَايَا رِجْلَيْهِ مِنْ اَنَامِلِهِ مَعَ الْمَاءِ فَاِنْ هُوَ قَامَ فَصَلّٰى فَحَمِدَ اللّٰهَ تَعَالٰى وَاَثْنٰى عَلَيْهِ وَمَجَّدَهُ بِالَّذِيْ هُوَ لَهُ اَهْلٌ وَفَرَّغَ قَلْبَهُ لِلّٰهِ اِلَّا انْصَرَفَ مِنْ خَطِيْئَتِهِ كَهَيْئَتِهِ يَوْمَ وَلَدَتْهُ اُمُّهُ. فَحَدَّثَ عَمْرُو بْنُ عَبَسَةَ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ اَبَا اُمَامَةَ صَاحِبَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لَهُ اَبُوْ اُمَامَةَ: يَا عَمْرُو بْنَ عَبَسَةَ! اُنْظُرْ مَا تَقُوْلُ فِيْ مَقَامٍ وَاحِدٍ يُعْطٰى هٰذَا الرَّجُلُ فَقَالَ

عَمْرٌو: یَا اَبَا اُمَامَۃَ! لَقَدْ کَبِرَتْ سِنِّی وَرَقَّ عَظْمِی وَاقْتَرَبَ اَجَلِی وَمَا بِی حَاجَۃٌ اَنْ اَکْذِبَ عَلَی اللہِ وَلَا عَلَی رَسُوْلِ اللہِ لَوْلَمْ اَسْمَعْہُ مِنْ رَسُوْلِ اللہِ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِلَّا مَرَّۃً اَوْ مَرَّتَیْنِ اَوْ ثَلَاثًا حَتّٰی عَدَّ سَبْعَ مَرَّاتٍ مَا حَدَّثْتُ اَبَدًا بِہٖ وَلٰکِنِّی سَمِعْتُہُ اَکْثَرَ مِنْ ذٰلِکَ۔[1]

ترجمہ: حضرتِ سَیِّدُنا ابو نجیح عَمرو بن عَبَسہ سُلَمی رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ فرماتے ہیں کہ میں زمانۂ جاہلیت میں یہ گمان کرتا تھا کہ لوگ گمراہی میں پڑے ہیں اور وہ کسی (صحیح) دین پر نہیں ہیں، وہ بتوں کی پوجا کرتے ہیں پھر میں نے سنا کہ مکے میں کوئی شخص ہے جو کہ خبریں دیتا ہے۔ میں اپنی سواری پر بیٹھا اور ان کے پاس پہنچ گیا وہاں **رسولُ اللہ** صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کسی خفیہ مقام پر تھے اور اُن کی قوم اُن پر دلیر تھی، میں حیلے بہانے سے مکے میں اُن تک پہنچ گیا، میں نے اُن سے عرض کی: ”آپ کون ہیں؟“ انہوں نے فرمایا: ”میں نبی ہوں۔“ میں نے پوچھا: ”نبی کسے کہتے ہیں؟“ فرمایا: ”مجھے **اللہ** عَزَّوَجَلَّ نے بھیجا ہے۔“ میں نے عرض کی: ”**اللہ** عَزَّوَجَلَّ نے آپ کو کیا چیز دے کر بھیجا ہے؟“ فرمایا: ”**اللہ** عَزَّوَجَلَّ نے مجھے صلہ رحمی، بت شکنی، توحید اور **اللہ** عَزَّوَجَلَّ کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرنے کے پیغام کے ساتھ بھیجا ہے۔“ میں نے عرض کی: ”اِس دین پر آپ کے ساتھ کون کون ہے؟“ فرمایا: ”آزاد اور غلام۔“ (حضور صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کے ساتھ اُس وقت حضرت سَیِّدُنا ابو بکر صدیق اور سَیِّدُنا بلال رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُمَا تھے۔) میں نے عرض کی: ”میں آپ کی پیروی کرتا ہوں۔“ آپ صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے ارشاد فرمایا: ”ابھی تم اِس کی استطاعت نہیں رکھتے، کیا تم میرا اور میرے ساتھیوں کا حال نہیں دیکھ رہے؟ بلکہ ابھی تم اپنے گھر والوں کے پاس لوٹ جاؤ جب تم سنو کہ مجھے غلبہ حاصل ہو گیا ہے تو میرے پاس آجانا۔“ حضرت سَیِّدُنا عَمرو رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ کہتے ہیں کہ میں اپنے گھر چلا گیا اور بعد ازاں رسول اکرم صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم ہجرت کرکے مدینہ منورہ تشریف لے گئے۔ میں اپنے گھر پر تھا اور میں آپ عَلَیْہِ السَّلَام کی مدینہ منورہ تشریف آوری کے بعد لوگوں سے آپ کے بارے میں معلومات کرتا رہتا، حتی کہ میرے خاندان کے کچھ لوگ مدینے شریف سے میرے پاس آئے تو میں نے اُن سے پوچھا: ”جو صاحب مدینے تشریف لائے ہیں ان کا کیا حال ہے؟“ انہوں نے بتایا: ”لوگ تیزی سے ان کی دعوت قبول کر رہے

---

1 . . . مسلم، کتاب صلاۃ المسافرین وقصرھا، باب اسلام عمرو بن عبسہ، ص ۴۱۴، حدیث: ۸۳۲۔

ہیں، اُن کی قوم نے انہیں قتل کرنا چاہا لیکن وہ ایسا نہ کر سکے۔''

حضرت عَمرو بِن عَبسہ رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ کہتے ہیں کہ پس میں مدینے پہنچ گیا، میں نے حضور صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کی بارگاہ میں حاضر ہو کر عرض کی: ''**یارسولَ اللہ** صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم! کیا آپ مجھے پہچانتے ہیں؟'' **رسولُ اللہ** صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے فرمایا: ''ہاں تم مجھے مکے میں ملے تھے۔'' میں نے عرض کی: ''**یارسولَ اللہ** صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم! مجھے اُن چیزوں کے بارے میں بتائیں جو **اللہ** عَزَّوَجَلَّ نے آپ کو بتائی ہیں اور جنہیں میں نہیں جانتا، مجھے نماز کے بارے میں بتائیں۔'' **رسولُ اللہ** صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے فرمایا: ''صبح کی نماز پڑھو، پھر اس وقت تک نماز سے رُکے رہو جب تک سورج ایک نیزے کے برابر بلند نہ ہو جائے کیونکہ سورج شیطان کے سینگوں کے درمیان طلوع ہوتا ہے اور اُس وقت کافر اُس کو سجدے کرتے ہیں، پھر نماز پڑھو کیونکہ اس وقت فرشتے نماز میں حاضر ہوتے اور گواہی دیتے ہیں یہاں تک کہ جب سایہ نیزے کی مقدار سے کم ہو جائے تو اُس کے بعد نماز سے رُک جاؤ کیونکہ اس وقت جہنم بھڑکائی جاتی ہے، پھر جب سورج ڈھل جائے تو نماز پڑھو کیونکہ نماز میں فرشتے حاضر ہوتے ہیں اور گواہی دیتے ہیں یہاں تک کہ تم عصر کی نماز پڑھو، پھر نماز سے رُکے رہو یہاں تک کہ سورج غروب ہو جائے کیونکہ سورج شیطان کے سینگوں کے درمیان غروب ہوتا ہے اور اُس وقت کفار اُسے سجدہ کرتے ہیں۔'' حضرت سَیِّدُنا عَمرو بِن عَبسہ رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ فرماتے ہیں کہ میں نے عرض کی: ''**یارسولَ اللہ** صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم! مجھے وضو کے بارے میں بتائیے۔'' فرمایا: ''تم میں سے جو شخص بھی وضو کا پانی لے کر کلی کرتا ہے، پھر ناک میں پانی ڈالتا ہے اور ناک صاف کرتا ہے تو اُس کے چہرے، منہ اور ناک کے گناہ جھڑ جاتے ہیں، پھر جب وہ حکم الٰہی کے مطابق اپنا چہرہ دھوتا ہے تو داڑھی کے اَطراف سے چہرے کے گناہ پانی کے ساتھ گر جاتے ہیں پھر جب وہ اپنے ہاتھ کہنیوں تک دھوتا ہے تو اُس کے ہاتھوں کے گناہ انگلیوں سے پانی کے ساتھ گر جاتے ہیں پھر اپنے سر کا مسح کرتا ہے تو اس کے سر کے گناہ بالوں کے کناروں سے پانی کے ساتھ بہہ جاتے ہیں، پھر وہ اپنے پاؤں ٹخنوں سمیت دھوتا ہے تو اس کے پیروں کے گناہ انگلیوں سے پانی کے ساتھ گر جاتے ہیں، پھر اگر وہ کھڑے ہو کر نماز پڑھے اور **اللہ** عَزَّوَجَلَّ کی ایسی حمد و ثناء کرے جو اس کی شان کے لائق ہے اور اپنے دل کو **اللہ** عَزَّوَجَلَّ کے لیے تمام چیزوں سے فارغ کرے تو وہ گناہوں سے ایسا پاک ہو جاتا ہے جیسے اُس دن تھا جس دن اس کی ماں نے اسے جنا تھا۔''

حضرت سَیِّدُنا عَمرو بن عبسہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ نے یہ حدیث صحابی رسول حضرت سَیِّدُنا ابو امامہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ کو سنائی تو ابو امامہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ نے کہا: "اے عَمرو! دیکھو تم کیا کہہ رہے ہو، کیا ایک ہی جگہ پر (ایک ہی عمل سے) کسی کو اتنا اجر مل سکتا ہے؟" حضرت سَیِّدُنا عَمرو بن عبسہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ نے کہا: "اے ابو امامہ! میں بوڑھا ہو چکا ہوں، میری ہڈیاں کمزور ہو چکی ہیں، میری موت کا وقت قریب آچکا ہے، اس حالت میں مجھے کیا ضرورت کہ میں **اللہ** عَزَّوَجَلَّ اور اس کے رسول صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم پر جھوٹ باندھوں، اگر میں نے یہ حدیث **رسولُ اللہ** صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم سے ایک بار، دو بار، تین بار حتّٰی کہ سات بار تک نہ سنی ہوتی تو میں اس حدیث کو کبھی بیان نہ کرتا بلکہ میں نے تو یہ حدیث سات بار سے بھی زیادہ سُنی ہے۔"

## حدیث کی باب سے مناسبت:

حدیث مذکور میں اس بات کا ذکر ہوا کہ جب مسلمان وضو کرتا ہے تو اس کے گناہ جھڑتے ہیں، جب منہ دھوتا ہے تو منہ کے گناہ جھڑتے ہیں، ہاتھ دھوتا ہے تو ہاتھوں کے، سر کا مسح کرتا ہے تو سر کے اور جب پیر دھوتا ہے تو پیروں کے گناہ جھڑ جاتے ہیں۔ اس حدیث میں رحمتِ الٰہی کا بیان ہے کہ وضو کرنے والے پر **اللہ** عَزَّوَجَلَّ کی ایسی رحمت ہوتی ہے کہ اُس کے اعضائے وضو کے گناہ جھڑ جاتے ہیں۔ مسلمان گناہوں کی دلدل میں پھنس جائے اور پھر اپنے ربّ کی بارگاہ میں حاضری کے لیے وضو کرے تو وہ گناہوں کی نجاست سے پاک وصاف ہو جاتا ہے، اسی لیے علامہ نووی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللّٰہِ الْقَوِی نے اس حدیث کو باب الرجا میں ذکر کیا۔

## حضور صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کی حکمتِ عملی:

جب حضرت سَیِّدُنا عَمرو بن عبسہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ نے حضور نبی رحمت شفیعِ اُمّت صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم سے اپنے ایمان لانے کا ذکر کیا تو آپ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے اُن سے فرمایا کہ ابھی تم اپنے گھر چلے جاؤ، ابھی تم ہماری اتباع نہیں کر سکتے۔ اس سے ایسا لگتا ہے جیسے آپ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے انہیں ایمان لانے سے منع کر دیا؟ تو اس کا جواب یہ ہے کہ حضور صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے انہیں ایمان لانے سے منع نہیں فرمایا، ایمان تو وہ لا چکے تھے بلکہ ایمان ظاہر کرنے سے منع فرمایا تھا کہ ابھی حالات صحیح نہیں ہیں، اگر تم اپنا ایمان ظاہر کرو گے تو کفار تمہیں بھی ایذا پہنچائیں گے جس طرح ہمیں تکلیف پہنچا رہے ہیں۔ چنانچہ علّامہ

نَوَوِی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللہِ الْقَوِی فرماتے ہیں: ”حضرت سَیِّدُنا عَمرو بن عَبسہ رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ کے قول کا مطلب یہ ہے کہ میں اپنے ایمان کے اظہار کے لیے آپ کی اتباع کرنا چاہتا ہوں اور آپ کے ساتھ رہنا چاہتا ہوں تو آپ صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے فرمایا کہ ابھی تم اس کی طاقت نہیں رکھتے کیوں کہ ابھی مسلمان کمزور ہیں اور مجھے تم پر خوف ہے کہ کفارِ قریش تمہیں تکلیف دیں گے۔ (لہٰذا ابھی اپنا ایمان ظاہر نہ کرو) لیکن ہاں اس کا ثواب تمہیں مل چکا پس اب تم اپنے اسلام پر ثابت قدم رہو اور اپنے گھر لوٹ جاؤ۔ فرمایا: ”جب تمہیں پتہ چلے کہ مجھے غلبہ حاصل ہو گیا ہے تو تم میرے پاس آجانا۔“ اس میں معجزۂ نبوی کا اظہار ہے کہ حضور نبی اکرم، نورِ مُجَسَّم صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کو معلوم تھا کہ آپ کو غلبہ حاصل ہو گا اور آپ نے اپنے غلبے کی خبر پہلے ہی دے دی۔“[1]

## کلمہ پڑھانے میں تاخیر کرنا گناہ:

واضح رہے کہ جب کوئی شخص ایمان لانا چاہے تو اُسے فوراً کلمہ پڑھا کر دائرۂ اسلام میں داخل کرنا ضروری ہے، اس میں دیر کرنا کبیرہ گناہ ہے۔ بلکہ علمائے کرام رَحِمَہُمُ اللہُ السَّلَام نے تو تاخیر کرنے والے کی تکفیر فرمائی ہے۔ چنانچہ اعلیٰ حضرت امامِ اہلسنت امام احمد رضا خان عَلَیْہِ رَحْمَۃُ الرَّحْمٰن فرماتے ہیں: ”جو کافر تلقین اسلام چاہے اسے تلقین فرض ہے اور اس میں دیر لگانا اشد کبیرہ بلکہ اس میں تاخیر کو علماء نے کفر لکھا۔“[2]

## کسی کافر کو مسلمان کرنے کا آسان طریقہ:

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** زہے نصیب اگر کوئی غیر مسلم کافر اپنے سابقہ کفریہ مذہب سے توبہ کر کے اسلام قبول کرنے کی خواہش ظاہر کرے تو اسے کیسے باآسانی مسلمان کیا جائے؟ اس کو مسلمان کرنے کا کیا طریقہ ہے؟ شیخِ طریقت امیرِ اہلسنت بانیِ دعوتِ اسلامی حضرت علامہ مولانا ابوبلال محمد الیاس عطار قادری رضوی ضیائی دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ کے دو 2 مدنی مذاکروں (مدنی مذاکرہ نمبر 9، مدنی مذاکرہ نمبر 28) میں اس اہم مسئلے سے متعلق آپ سے ہونے والے چند سوالات اور ان کے جوابات پیشِ خدمت ہیں:

**(1) سوال:** کسی کے پاس کوئی کافر آیا اور کہنے لگا کہ مجھے مسلمان ہونا ہے، تو وہ اس کو محلے کی مسجد

1 ... شرح مسلم للنووی، کتاب الایمان، باب الاوقات التی نھی عن الصلاۃ فیھا، ۳/۱۱۶، الجزء السادس۔

2 ... فتاوی رضویہ، ۲۱/۱۷۲۔

کے امام صاحب کے پاس لے گیا، اس امام صاحب نے توبہ وغیرہ کروا کر اسے مسلمان کیا، اب جو اسے امام صاحب کے پاس لے گیا اس کے لیے کیا حکم ہے؟

**جواب:** جس وقت اس کافر نے مسلمان ہونے کے لیے کہا تھا، اس پر لازم تھا کہ فوراً اسے اس کے باطل مذہب سے توبہ کروا کر کلمہ پڑھا کر مسلمان کرتا۔ پھر بے شک اسے اسلام کی تفصیلی معلومات مہیا کرنے کے لیے عالِم دِین کی خدمت میں حاضر کرتا۔ اسے عالِم کے پاس لے جانے میں جس قدر تاخیر کی اتنی دیر کا اس لے جانے والے کے ذمہ میں کفر پر راضی رہنے کا الزام ہے۔ لٰہذا عالِم کے پاس لے جانے والا بھی توبہ اور تجدید ایمان اور تجدید نکاح کرے۔ جب بھی کوئی آپ کے پاس آجائے کہ مجھے مسلمان کرلو میں عیسائی ہوں۔ تو اس کو فوراً مسلمان کرلینا چاہیے۔

**(2) سوال:** اگر کوئی شخص خود آکر اپنے آپ کو پیش کرے کہ میں مسلمان ہونا چاہتا ہوں تو اسے کس طرح مسلمان کیا جائے؟

**جواب:** اب ایک لمحہ کی بھی تاخیر نہ کی جائے، جیسا کہ بعض لوگ کہتے ہیں امام صاحب کی طرف چلو، بعض اوقات امام صاحب بولتے ہیں: غسل کرکے آجاؤ، جمعہ کے دن آجاؤ۔ نَعُوْذُ بِاللہ بہت بڑا رِسک (آزمائش وخطرہ) ہے۔ ایک لمحہ کے لیے بھی اس کے ساتھ اس طرح کی بات کرنا کہ اتنے لمحہ بھلے کفر میں رہے۔ نَعُوْذُ بِاللہ بلکہ اگر آپ کے پاس کوئی آگیا، مثلاً یہودی آگیا اور بولے کہ مجھے مسلمان ہونا ہے تو آپ اس سے یہ کہیے کہ: "کہو! میں یہودی مذہب سے توبہ کرتا ہوں۔" وہ یہ دہرا دے، توبہ کرے، اس طرح پھر آپ اُس کو کلمہ پڑھائیں، کلمے کا ترجمہ بھی کروا دیں، اس طرح مسلمان کریں۔ پھر بے شک علماء کی بارگاہ میں اس کو پیش کریں تاکہ مزید عقائد کی اس کو تعلیم دی جائے۔ لیکن کلمہ پڑھانے کے لیے کسی عالِم کے پاس لے جانے کی ضرورت نہیں ہے۔

**(3) سوال:** اگر کوئی کافر کسی مسلمان سے کہے کہ فلاں عالِم صاحب کے پاس لے چلو، مجھے ان کے ہاتھ پر اسلام قبول کرنا ہے، اگر وہ مسلمان ان عالِم صاحب کے پاس لے جائے تو کیا اب بھی اس مسلمان کے لیے حکم کفر ہے؟

**جواب:** نہیں! اس صورت میں اس مسلمان پر حکم کفر نہیں' ظاہر ہے وہ خود کہہ رہا ہے کہ میں تو اس

عالِم کے ہاتھ پر مسلمان ہوں گا۔ اب اس کا قصور نہیں ہے۔

**(4)سوال:** کسی کافر کو مسلمان کرنے کا آسان طریقہ ارشاد فرمائیے؟

**جواب:** کافر کو مسلمان کرنے کے لیے پہلے اس سے پچھلے تمام عقائدِ باطلہ سے توبہ کروائی جائے مثلاً مسلمان ہونے کا خواہش مند عیسائی آیا۔ تو اس سے کہیے کہ: کہو! میں عیسائی مذہب سے توبہ کرتا ہوں۔ جب وہ یہ کہہ لے تو پھر اس سے کلِمۂ طیبہ یا کلِمۂ شہادت پڑھائیں، اگر وہ عربی میں نہیں پڑھ سکتا تو جو بھی زبان وہ سمجھتا ہے اسی زبان میں اس سے شہادتین با آواز پڑھوالیا جائے۔ یعنی وہ کہہ دے کہ **اللہ** عَزَّوَجَلَّ کے سوا کوئی بھی عبادت کے لائق نہیں **محمد** صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم **اللہ** عَزَّوَجَلَّ کے رسول ہیں، اس طرح سے وہ شخص مسلمان ہو جائے گا۔

**(5)سوال:** اگر کافر کو اسلام کا جذبہ ملا اور اس نے دل ہی دل میں طے کر لیا کہ میں آج سے مسلمان ہوں یا یہ یہی الفاظ زبان سے کہہ لیے تو کیا حکم ہے؟ کیا سابقہ مذہب سے توبہ کر کے کلمہ پڑھنا شرط ہے؟

**جواب:** سابقہ مذہب سے توبہ کر کے کلمہ پڑھنا شرط نہیں، اس کا اپنے آپ کو مسلمان کہنا ہی سابقہ مذہب سے توبہ بھی ہے۔ صحابہ کرام عَلَیْہِمُ الرِّضْوَان کے قبولِ اسلام کے واقعات میں عموماً ایسا ہی ہوتا تھا کہ وہ توبہ کے الفاظ ادا کیے بغیر کلمۂ شہادت پڑھ کر دامنِ مصطفےٰ صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم سے وابستہ ہو جاتے تھے۔ سابقہ مذہب سے توبہ کے الفاظ ادا کیے بغیر کلمہ پڑھنا ایمان کے لیے کافی ہے۔ البتہ جہاں احتمال یعنی شک ہو وہاں سابقہ مذہب سے بیزاری کا اظہار ضروری ہوتا ہے۔ چنانچہ حضرت مولانا نعیم الدین مراد آبادی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللہِ الْھَادِی سورۃ النساء کی آیت نمبر ۹۴ کی تفسیر بیان کرتے ہوئے ارشاد فرماتے ہیں: ''اکثر فقہائے کرام نے فرمایا کہ اگر یہودی یا نصرانی یہ کہے کہ میں مؤمن ہوں تو اس کو مؤمن نہ مانا جائے کیونکہ وہ اپنے عقیدہ یعنی نصرانی مذہب کو ہی ایمان کہتا ہے اور اگر لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللہِ صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کہے جب بھی اس کے مسلمان ہونے کا حکم نہ دیا جائے گا جب تک وہ اپنے دین سے بیزاری اور اس کے باطل ہونے کا اعتراف نہ کرے۔

## طلوع وغروبِ آفتاب کے وقت مُمانَعتِ نماز کی وجہ:

حدیثِ پاک میں طلوعِ آفتاب و غروبِ آفتاب کے وقت نماز پڑھنے سے منع فرمایا کیونکہ اس وقت سورج شیطان کے دونوں قرن کے درمیان ہوتا ہے۔ قرن عربی میں سینگ کو کہتے ہیں لیکن قرنِ شیطان سے

یہاں حدیث میں کیا مراد ہے؟ اس بارے میں علماء کے اقوال مختلف ہیں۔ ❁ ایک قول یہ ہے کہ اس سے مراد شیطان کا گروہ اور اس کے پیروکار ہیں۔ ❁ ایک قول یہ ہے کہ اس سے مراد اُس کی قوت، غلبہ اور اس کا فساد ہے۔ ❁ ایک قول یہ ہے کہ اس سے مراد شیطان کے سر کا کنارہ ہے۔ یہی زیادہ ظاہر ہے اور قوی قول ہے اور مطلب یہ ہے اِن اوقات میں شیطان سورج کے محاذی (برابر) اپنا سر کر کے کھڑا ہو جاتا ہے تاکہ جو کفار اس وقت سورج کو سجدہ کرتے ہیں وہ شیطان کو سجدہ کرنے والے ہو جائیں۔ شیطان اور اس کے چیلوں کا تسلط چونکہ ظاہر ہے تو ان اوقات میں نماز سے منع کرنے کی وجہ یہ بھی ہو سکتی ہے کہ شیاطین نمازیوں پر ان کی نماز کو مشتبہ نہ کر دیں لہٰذا اس سے بچنے کے لیے ان اوقات میں نماز پڑھنا مکروہ ہے جیسا کہ اُن جگہوں (یعنی کفار کے عبادت خانوں) پر نماز پڑھنا مکروہ قرار دیا گیا ہے جو شیطان کے ٹھکانے ہیں۔ ”[1]

حضرتِ علامہ مولانا مفتی محمد امجد علی اعظمی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللہِ الْقَوِی فرماتے ہیں: ”طلوع و غروب و نصف النہار ان تینوں وقتوں میں کوئی نماز جائز نہیں، نہ فرض نہ واجب نہ نفل نہ ادا نہ قضا، یوہیں سجدۂ تلاوت و سجدۂ سہو بھی ناجائز ہے، البتہ اس روز اگر عصر کی نماز نہیں پڑھی تو اگرچہ آفتاب ڈوبتا ہو پڑھ لے، مگر اتنی تاخیر کرنا حرام ہے۔ حدیث میں اس کو منافق کی نماز فرمایا، طلوع سے مراد آفتاب کا کنارہ ظاہر ہونے سے اس وقت تک ہے کہ اس پر نگاہ خیرہ ہونے لگے جس کی مقدار کنارہ چمکنے سے ۲۰ منٹ تک ہے اور اس وقت سے کہ آفتاب پر نگاہ ٹھہرنے لگے ڈوبنے تک غروب ہے، یہ وقت بھی ۲۰ منٹ ہے۔ ”[2]

## رحمتِ الٰہی کی چھما چھم برسات:

مذکورہ حدیثِ پاک میں رحمتِ الٰہی کا بیان ہے کہ جب بندہ وضو کرتا ہے تو اس کے جسم سے گناہ جھڑتے ہیں۔ چنانچہ وضو کے فضائل اور اس سے گناہوں کے جھڑنے کے متعلق چار فرامینِ مصطفےٰ صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم ملاحظہ کیجئے: (1) ”جنت میں مؤمن کا زیور وہاں تک ہوگا جہاں تک وضو کا پانی پہنچتا ہے۔ ”[3]

---

1 . . . شرح مسلم للنووی، کتاب الایمان، باب الاوقات التی نھی عن الصلاۃ فیھا، ۳/ ۱۱۲، الجزء السادس۔

2 . . . بہار شریعت، ۱/ ۴۵۴، حصہ سوم۔

3 . . . مسلم، کتاب الطھارۃ، باب تبلغ الحلیۃ حیث یبلغ الوضوء، ص ۱۵۱، حدیث: ۲۵۰۔

(2) ”جب میری اُمَّت کو قیامت کے دن پکارا جائے گا تو وضو کے باعث اُن کی پیشانیاں اور قدم چمکتے ہوں گے، لہٰذا تم میں سے جو اپنی چمک میں اضافہ کر سکتا ہے اُسے چاہیے کہ اُس میں اضافہ کرے۔“[1] (3) ”جو شخص نماز کا اِرادہ کرتے ہوئے وضو کرنے کے لیے آتا ہے، پھر اپنی ہتھیلیاں دھوتا ہے تو پہلا قطرہ ٹپکتے ہی اس کی ہتھیلیوں کے گناہ جَھڑ جاتے ہیں، جب وہ کلی کرتا ہے اور ناک میں پانی چڑھاتا ہے اور ناک صاف کرتا ہے تو پہلا قطرہ ٹپکتے ہی اس کی زبان اور ہونٹوں کے تمام گناہ جھڑ جاتے ہیں، پھر جب وہ اپنا منہ دھوتا ہے تو اُس کی آنکھ اور کان کے تمام گناہ پہلا قطرہ ٹپکتے ہی جھڑ جاتے ہیں اور جب وہ کہنیوں سمیت ہاتھ اور ٹخنوں سمیت پاؤں دھوتا ہے تو ہر گناہ سے سلامتی (یعنی پاکی) حاصل کر لیتا ہے اور اس حال میں نکلتا ہے جیسا اس دن تھا جس دن اس کی ماں نے اسے جنا تھا، پھر جب وہ نماز کے لئے کھڑا ہوتا ہے تو اللہ عَزَّوَجَلَّ اُس کا درجہ بلند فرما دیتا ہے اور اگر بیٹھ جائے تو سلامتی کے ساتھ بیٹھتا ہے۔“[2] (4) ”جس نے کامل طریقے سے وضو کیا اور اپنے دونوں ہاتھ اور چہرہ دھویا اور اپنے سر اور کانوں کا مسح کیا، پھر فرض نماز کے لئے کھڑا ہوا تو اُس کے قدم اُس دن میں جس برائی کی طرف چلے اور اُس کے ہاتھوں نے جو (ناجائز) لیا اور اس کے کانوں نے جو سنا، اُس کی آنکھوں نے جو دیکھا اور جو اُس نے بُری گفتگو کی، سب معاف کر دیئے جائیں گے۔“[3]

دے شوقِ تلاوت دے ذوقِ عبادت ......... رہوں باوضو میں سدا یاالٰہی




## ”جنتِ بقیع“ کے 7 حروف کی نسبت سے حدیثِ مذکور اور اس کی وضاحت سے ملنے والے 7 مدنی پھول

(1) حضور نبی رحمت، شفیعِ اُمَّت صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے بہت ہی زبردست حکمتِ عملی کے ساتھ اسلام کی دعوت کا آغاز فرمایا، ابتدائے اسلام میں چونکہ مسلمان کمزور تھے اس وقت آپ صَلَّی اللہ

1 . . . بخاری، کتاب الوضوء، باب فضل الوضوء والغر المحجلون۔۔۔الخ، ۱/ ۷۱، حدیث: ۱۳۶۔

2 . . . مسند امام احمد، حدیث ابی امامۃ الباھلی، ۸/ ۲۹۶، حدیث: ۲۲۳۳۰۔

3 . . . مسند امام احمد، حدیث ابی امامۃ الباھلی، ۸/ ۲۹۸، حدیث: ۲۲۳۳۵۔

تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے بعض لوگوں کو اپنا ایمان ظاہر کرنے سے منع فرمایا۔

(2) حکمتِ عملی اختیار کرنا سنت ہے، لہٰذا ہمیں بھی نیکی کی دعوت کا کام حکمتِ عملی سے کرنا چاہیے۔

(3) اگر کوئی غیر مسلم اسلام قبول کرنا چاہے تو بلا تاخیر اُسے فوراً کلمہ پڑھا کر دائرۂ اسلام میں داخل کرلینا چاہیے، بعد ازاں اسے شرعی اَحکامات سکھانے کی ترکیب بنائی جائے۔

(4) طلوعِ آفتاب اور غروبِ آفتاب کے وقت نماز پڑھنا منع ہے سوائے اس دن کی عصر کے۔

(5) وضو کرنے میں جلد بازی نہیں کرنی چاہیے، اِطمینان کے ساتھ کامل طریقے سے وضو کرنا چاہیے۔

(6) وضو کرتے ہوئے جو جو اعضائے وضو دھوئے جائیں ان تمام کے گناہ جھڑ جاتے ہیں۔

(7) بروزِ قیامت اعضائے وضو چمکتے ہوں گے تو جو جتنا زیادہ وضو کرے گا اس کی چمک اتنی زیادہ ہوگی۔

اللہ عَزَّوَجَلَّ سے دعا ہے کہ وہ ہمیں ایمان پر استقامت عطا فرمائے، ہمیں حکمتِ عملی سے کام لینے کی توفیق عطا فرمائے، ہر دم باوضو رہنے اور پانچوں نمازیں باجماعت ادا کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔

آمِیْن بِجَاہِ النَّبِیِّ الْاَمِیْن صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیْب ! صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّد

حدیث نمبر:439

## نبی کا پہلے وِصال فرمانا اُمَّت کے لیے رَحمت

عَنْ اَبِیْ مُوسَی الْاَشْعَرِی رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ: اِذَا اَرَادَ اللّٰہُ تَعَالٰی رَحْمَۃَ اُمَّۃٍ قَبَضَ نَبِیَّہَا قَبْلَہَا فَجَعَلَہُ لَہَا فَرَطًا وَسَلَفًا بَیْنَ یَدَیْہَا وَاِذَا اَرَادَ ھَلَکَۃَ اُمَّۃٍ عَذَّبَہَا وَنَبِیُّہَا حَیٌّ فَاَھْلَکَہَا وَھُوَ حَیٌّ یَنْظُرُ فَاَقَرَّ عَیْنَہُ بِھَلَاکِہَا حِیْنَ کَذَّبُوْہُ وَعَصَوْا اَمْرَہُ.[1]

ترجمہ: حضرتِ سَیِّدُنا ابو موسیٰ اشعری رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم، رؤف رحیم صَلَّی اللّٰہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے ارشاد فرمایا: "جب اللہ عَزَّوَجَلَّ کسی قوم کے ساتھ رحمت کا اِرادہ فرماتا ہے تو اُس قوم کے نبی کو اُن سے پہلے وفات دیتا ہے اور نبی کو اُس قوم کے لیے پیشرو بنا دیتا ہے اور جب کسی قوم کی

[1] ... مسلم، کتاب الفضائل، باب اذا اراد اللہ تعالی رحمۃ امۃ ۔۔۔ الخ، ص ۱۲۵۵، حدیث: ۲۲۸۸۔

ہلاکت کا اِرادہ فرماتا ہے تو اُن کے نبی کی زندگی میں اس قوم کو عذاب دیتا ہے، انہیں ہلاک فرماتا ہے، نبی حیات ہوتے ہیں اور ان کی ہلاکت دیکھ رہے ہوتے ہیں تو اس طرح اللہ عَزَّوَجَلَّ اُن کی ہلاکت سے نبی کی آنکھیں ٹھنڈی کرتا ہے کیونکہ انہوں نے نبی کو جھٹلایا اور اُس کی حکم عدولی کی۔“

## مغفرت کی بشارت:

مذکورہ حدیث سے پتہ چلا کہ اللہ عَزَّوَجَلَّ نے اُمَّتِ محمدیہ کے ساتھ بھلائی کا ارادہ فرمالیا ہے کیونکہ اللہ عَزَّوَجَلَّ نے حضور تاجدارِ رِسالت، شہنشاہِ نبوت صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کو اِس اُمَّت کے لیے پیشرو بنا دیا ہے، اب جب کوئی مسلمان اس دنیا سے جائے گا تو سرکار صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کو اپنا شفیع پائے گا یہ مغفرت کی بڑی بشارت ہے چنانچہ **مُفَسِّر شہیر، مُحَدِّثِ کَبِیر حَکِیْمُ الاُمَّت** مُفتی احمد یار خان عَلَیْہِ رَحمَۃُ الحَنَّان فرماتے ہیں: ”مؤمن مر کر نہ تو لاوارث ہوتا ہے نہ اجنبی گھر میں جاتا ہے، اس کے والی وارث حضور صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم اس سے پہلے وہاں پہنچ چکے ہیں، اُن کی آغوشِ رحمت میں جاتا ہے، بھرے گھر میں اُترتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے گذشتہ جلالی نبیوں کی نافرمان اُمَّتوں کو اُن کے سامنے ہلاک فرما کر اُن کی آنکھیں ٹھنڈی کیں اور ہمارے حضور کی نافرمانی اُمَّت کو حضور کے سامنے ہی ہدایت دے کر آپ کا مطیع بنا کر آپ کی آنکھیں ٹھنڈی کیں۔ چنانچہ مکہ معظمہ کے نافرمان کافر فتح مکہ کے دن سارے کے سارے ایمان لائے حضور کے مطیع ہوئے۔ جلالی پیغمبروں کی آنکھوں کی ٹھنڈک اور ہے، حضور کی آنکھوں کی ٹھنڈک کچھ اور، ہر آنکھ کے لیے ٹھنڈا سرمہ علیحدہ ہے۔ خیال رہے کہ حضورِ انور بھی ہر مؤمن کی آنکھ کی ٹھنڈک، دل کا چین، بے قراروں کا قرار، بے کسوں کے کس، بے بسوں کے بس، بے سہاروں کے سہارا ہیں۔“[1]

سب سے اَولیٰ و اعلیٰ ہمارا نبی ...... سب سے بالا و والا ہمارا نبی
اپنے مولیٰ کا پیارا ہمارا نبی ...... دونوں عالم کا دُولہا ہمارا نبی
جس نے مردہ دلوں کو دی عمرِ اَبد ...... ہے وہ جانِ مسیحا ہمارا نبی
غمزدوں کو رضا مُژدہ دیجے کہ ہے ...... بے کسوں کا سہارا ہمارا نبی

---

1 ... مرآۃ المناجیح، ۸/ ۳۱۴۔

## زندگی اور وِصال دونوں بہتر:

فرمانِ مصطفےٰ صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم ہے: ”میری زندگی اور وصال دونوں تمہارے لئے بہتر ہے۔ میری زندگی اس لئے کہ میں تمہارے لئے سنتیں اور اَحکامِ شرع بیان کرتا ہوں اور میرا وِصال اس لئے کہ تمہارے اَعمال میرے سامنے پیش کیے جائیں گے تو اُن میں سے جو اچھا عمل ہو گا اُس پر اللہ عَزَّوَجَلَّ کا شکر ادا کروں گا اور جو بُرا ہو گا اس پر تمہارے لئے اللہ عَزَّوَجَلَّ سے مغفرت طلب کروں گا۔“[1]

### مدنی گلدستہ

### ”یانبی“ کے 5 حروف کی نسبت سے حدیثِ مذکور اور اس کی وضاحت سے ملنے والے 5 مدنی پھول

(1) اللہ عَزَّوَجَلَّ جب کسی قوم کے ساتھ بھلائی کا اِرادہ فرماتا ہے تو اس کے نبی کو ان سے پہلے وفات دے کر ان کا پیشرو بنادیتا ہے۔

(2) نبی کا اُمَّت سے پہلے وصال فرما جانا اُس اُمَّت کے لیے رحمت ہے۔

(3) حضور نبی رحمت صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم اپنی اُمَّت کے والی وارث ہیں بندہ مؤمن مر کر حضور صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کی آغوشِ رحمت میں جاتا ہے۔

(4) گذشتہ نافرمان اُمَّتوں کو اُن کے نبی کی زندگی میں عذاب دے کر اُن کی آنکھوں کو ٹھنڈک پہنچائی گئی۔

(5) مؤمن مر کر لاوارث ہوتا ہے نہ اجنبی گھر میں جاتا ہے کیونکہ اس کے والی وارث حضور صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم اس سے پہلے وہاں پہنچ چکے ہیں تو وہ اُن کی آغوشِ رحمت میں جاتا ہے۔

اللہ عَزَّوَجَلَّ سے دعا ہے کہ وہ ہمیں کل بروزِ قیامت حضور نبی کریم، رؤف رحیم صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کی شفاعت نصیب فرمائے، ہمیں جنت میں داخلہ نصیب فرمائے۔

آمِیْن بِجَاہِ النَّبِیِّ الْاَمِیْن صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیْب! صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّد

---

1 . . . مسند بزار، مسند عبد اللہ بن مسعود، ۵/۳۰۸، حدیث: ۱۹۲۵۔

باب نمبر:52

# رب سے اُمِّید و حُسنِ ظَنّ کی فضیلت کا بیان

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** اُمید کے ساتھ اللہ عَزَّوَجَلَّ کی عبادت کرنا خوف کے ساتھ عبادت کرنے سے افضل ہے، کیونکہ سب سے زیادہ اللہ عَزَّوَجَلَّ کے قریب وہ لوگ ہوتے ہیں جو سب سے زیادہ اس سے محبت رکھتے ہیں اور محبت امید کے ساتھ غالب ہوتی ہے کیونکہ بھلائی کی اُمید قُرب و محبت پیدا کرتی ہے۔ لہٰذا بندے کو چاہیے کہ کبھی بھی رب تعالیٰ کے قہر و جلال سے بے خوف نہ ہو کہ یہ بے خوفی گناہوں پر جری اور بے باکی پیدا کرتی ہے جو تباہی و بربادی کی طرف لے جاتی ہے۔ اسی طرح گناہ ہو جانے کی صورت میں اس کی رحمت سے مایوسی بھی نہ ہو کہ رحمتِ الٰہی سے مایوسی گناہ ہے، رب تعالیٰ کی رحمت بہت وسیع ہے، جب وہ پاک پروردگار ہمارے گناہوں کے باوجود بھی ہمیں صبح و شام وافر رِزق عطا فرما رہا ہے تو جب ہم اس کی بارگاہ میں سچی پکی توبہ کریں گے تو یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ وہ ہمیں اپنی رحمت سے دور کر دے، ہمیں مایوس کر دے۔ رب تعالیٰ کی رحمت اور اس کی پاک ذات سے ہمیشہ حُسنِ ظن ہی رکھیے، گناہوں سے نفرت کیجئے، نیکیوں میں رغبت پیدا کیجئے اور رحمتِ الٰہی پر نظر رکھیے کہ یہی نجات کا ذریعہ ہے۔ یہ باب بھی رب تعالیٰ اور اس کی رحمت سے اُمید و حُسنِ ظن کے بارے میں ہے، علامہ نووی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللہِ الْقَوِی نے اِس باب میں ایک آیت اور 3 اَحادیثِ مبارکہ بیان فرمائی ہیں۔ پہلے آیت اور اس کی تفسیر ملاحظہ کیجئے۔

## میں اپنے کام اللہ کو سونپتا ہوں

اللہ عَزَّوَجَلَّ قرآنِ مجید فرقانِ حمید میں ارشاد فرماتا ہے:

وَ اُفَوِّضُ اَمْرِیْۤ اِلَى اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ ﴿۴۴﴾ فَوَقٰىهُ اللّٰهُ سَیِّاٰتِ مَا مَكَرُوْا

(پ ۲۴، المؤمن: ۴۴، ۴۵)

ترجمۂ کنز الایمان: اور میں اپنے کام اللہ کو سونپتا ہوں بیشک اللہ بندوں کو دیکھتا ہے تو اللہ نے اسے بچالیا ان کے مکر کی بُرائیوں سے۔

اِس آیتِ مبارکہ کا پس منظر اور شانِ نزول کچھ اِس طرح ہے کہ فرعونیوں میں سے ایک شخص حضرت شمعان یا خربیل مُوَحِّد و مؤمن تھے، چونکہ یہ بھی فرعونیوں میں سے تھے اس لیے فرعونیوں نے ان سے کہا: ''اگر تم ہمارے دِین کی مخالفت کرو گے تو ہم تمہارے ساتھ بُرے طریقے سے پیش آئیں گے۔'' اُن

کے جواب میں انہوں نے یہ کہا کہ: ”میں اپنے کام اللہ عَزَّوَجَلَّ کو سونپتا ہوں، بیشک اللہ بندوں کو دیکھتا ہے۔“ یعنی اُن کے اَعمال و اَحوال کو جانتا ہے۔ فرعون نے اپنے چیلوں کو حکم دیا کہ اس مؤمن کو شہید کر دیا جائے۔ جب آپ کو یہ معلوم ہوا تو اُن فرعونیوں میں سے نکل کر پہاڑ کی طرف چلے گئے اور وہاں نماز میں مشغول ہوگئے۔ فرعون نے ایک ہزار آدمی آپ کی جستجو میں بھیجے۔ اللہ عَزَّوَجَلَّ نے درندے آپ کی حفاظت پر مامور کر دیئے، جو فرعونی آپ کی طرف آتا، درندے اسے ہلاک کر دیتے۔ اور جو فرعونی بچ کر واپس چلا گیا تو فرعون اس کو سولی دے کر مار دیتا تاکہ یہ راز ظاہر نہ ہو جائے۔[1] ”تفسیر ابن کثیر“ میں ہے: مؤمن آلِ فرعون نے فرمایا: ”میں اللہ عَزَّوَجَلَّ پر توکل کرتا ہوں اور اسی سے مدد چاہتا ہوں اور میں تم سے الگ ہوتا ہوں اور تم سے نفرت کرتا ہوں۔ ”بیشک اللہ بندوں کو دیکھتا ہے۔“ یعنی جو اُن میں ہدایت کا مستحق ہوتا ہے اسے ہدایت عطا فرماتا ہے اور جو گمراہی کا مستحق ہوتا ہے اسے گمراہ رکھتا ہے۔“ اللہ نے اسے بچالیا ان کے مکر کی بُرائیوں سے یعنی دنیا میں حضرت سَیِّدُنا موسٰی عَلٰی نَبِیِّنَا وَعَلَیْہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَام کے ساتھ فرعونیوں سے نجات دی اور آخرت میں اسے جنت ملے گی۔[2]

## آیتِ مبارکہ کی باب سے مناسبت:

مذکورہ بالا آیتِ مبارکہ میں ہے کہ آل فرعون کے اس مؤمن نے اپنے تمام معاملات کو اللہ عَزَّوَجَلَّ کے سپرد کر دیا اور اسی کی رحمت پر امید رکھی نیز اس مؤمن کو اپنے رب تعالٰی کی ذات سے یہ حُسنِ ظن ویقین تھا کہ وہ رب تعالٰی اسے ان فرعونیوں کے ظلم وستم سے محفوظ فرمائے گا یہی وجہ ہے کہ جب وہ پہاڑ پر تشریف لے گئے تو اللہ عَزَّوَجَلَّ نے ان کی حفاظت کے لیے درندوں کو مقرر فرمادیا۔ یہ باب بھی چونکہ رحمتِ الٰہی سے امید، رب تعالٰی کے ساتھ حُسنِ ظن کی فضیلت کے بارے میں ہے اس لیے علامہ نووی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللہِ الْقَوِی نے یہ آیتِ مبارکہ اس باب میں بیان فرمائی ہے۔

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیْب! صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّد

---

1. ... تفسیر خزائن العرفان و تفسیر نور العرفان، پ ٢٤، المؤمن، تحت الآیۃ: ٤٤۔
2. ... تفسیر ابن کثیر، پ ٢٤، المؤمن، تحت الآیۃ: ٤٤، ٤٥، ١٣٢/٧ ملخصًا۔

حدیث نمبر:440

# ربّ تعالیٰ اور اس کے بندے کا قُرب

عَنْ اَبِی هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَنَّهُ قَالَ: قَالَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ: اَنَا عِنْدَ ظَنِّ عَبْدِیْ بِیْ وَاَنَا مَعَهُ حَیْثُ یَذْکُرُنِیْ وَاللّٰهُ لِلّٰهِ اَفْرَحُ بِتَوْبَةِ عَبْدِهٖ مِنْ اَحَدِکُمْ یَجِدُ ضَالَّتَهٗ بِالْفَلَاةِ وَمَنْ تَقَرَّبَ اِلَیَّ شِبْرًا تَقَرَّبْتُ اِلَیْهِ ذِرَاعًا وَمَنْ تَقَرَّبَ اِلَیَّ ذِرَاعًا تَقَرَّبْتُ اِلَیْهِ بَاعًا وَاِذَا اَقْبَلَ اِلَیَّ یَمْشِیْ اَقْبَلْتُ اِلَیْهِ اُهَرْوِلُ.[1]

ترجمہ: حضرتِ سَیِّدُنا ابوہریرہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ سے مروی ہے کہ دو عالَم کے مالک ومختار صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے ارشاد فرمایا: ”اللہ عَزَّوَجَلَّ ارشاد فرماتا ہے کہ میں اپنے بندے کے گمان کے ساتھ ہوں، جب وہ مجھے یاد کرتا ہے تو میں اس کے پاس ہوتا ہوں۔ اللہ عَزَّوَجَلَّ کی قسم! ربّ تعالیٰ تم میں سے کسی ایک کی توبہ سے اتنا زیادہ خوش ہوتا ہے جتنا کوئی شخص جنگل میں اپنی گمشدہ چیز پا کر خوش ہوتا ہے اور جو ایک بالشت میرے قریب ہوتا ہے تو میری رحمت اس سے ایک ہاتھ قریب ہو جاتی ہے اور جو ایک ہاتھ میرے قریب آئے تو میری رحمت اُس سے دو ہاتھ قریب ہو جاتی ہے اور جب وہ پیدل چل کر میری طرف آئے تو میری رحمت اس کی طرف دوڑتی ہوئی آتی ہے۔“

## حدیثِ قُدسی کی تعریف:

مذکورہ حدیثِ پاک ”حدیثِ قدسی“ ہے۔ حدیثِ قدسی اُس حدیثِ پاک کو کہتے ہیں جس میں فرمان ربّ تعالیٰ کا ہو اور الفاظ سرکارِ دوعالَم صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کے ہوں۔ یعنی جس حدیثِ پاک میں اللہ عَزَّوَجَلَّ کے فرمانِ عالیشان کو حضور نبی کریم، رؤف رحیم صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم اپنے الفاظ میں بیان فرمائیں وہ حدیث قدسی کہلاتی ہے۔[2]

## حدیثِ پاک کی باب سے مناسبت:

مذکورہ حدیثِ پاک میں اس بات کا بیان ہے کہ بندہ اللہ عَزَّوَجَلَّ کی ذات اور اس کی رحمت کے ساتھ جیسا گمان رکھے گا اس کے ساتھ ویسا ہی معاملہ فرمایا جائے گا۔ لہٰذا بندے کو چاہیے کہ اپنے ربّ تعالیٰ کی یاد

---

1 . . . مسلم، کتاب التوبة، باب فی الحض علی التوبة والفرح بها، ص ۱۴۶۷، حدیث: ۲۶۷۵۔

2 . . . تیسیر مصطلح الحدیث، الحدیث القدسی، ص ۹۴ ماخوذاً۔

میں ہر دم مگن رہے اور اس کی رحمت سے امید رکھے، رب تعالیٰ کی ذات سے حُسنِ ظن رکھے۔ یہ باب بھی چونکہ رب تعالیٰ کی رحمت سے امید اور حُسنِ ظن کے بارے میں ہے، اس لیے علامہ نووی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللہِ الْقَوِی نے یہ حدیثِ پاک اس باب میں بیان فرمائی ہے۔

## ربّ تعالیٰ کا بندے کے گمان کے ساتھ ہونا:

مذکورہ حدیثِ پاک میں **اللہ** عَزَّوَجَلَّ نے ارشاد فرمایا: ”میں اپنے بندے کے گمان کے ساتھ ہوں۔“ عَلَّامَہ اَبُوزَکَرِیَّا یَحْیٰی بِنْ شَرَف نَوَوِی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللہِ الْقَوِی فرماتے ہیں: ”اس کا معنٰی یہ ہے کہ جب کوئی شخص مجھ سے مغفرت طلب کرتا ہے تو میں اس کی مغفرت کر دیتا ہوں، جب توبہ کرتا ہے تو اس کی توبہ قبول کرتا ہوں، جب مجھ سے کچھ مانگتا ہے تو میں اُس کو عطا کرتا ہوں اور جب میری کفالت طلب کرتا ہے تو میں اسے بے نیاز کر دیتا ہوں۔“[1] علامہ عبد الرؤف مناوی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللہِ الْقَوِی فرماتے ہیں: ”میں اپنے بندے کے گمان کے ساتھ ہوتا ہوں۔ یعنی میں اُس کے گمان کے مطابق اس کے ساتھ معاملہ فرماتا ہوں اور اس کے ساتھ وہی کرتا ہوں جس کی وہ مجھ سے توقع رکھتا ہے۔ یعنی اگر وہ مجھ سے اچھائی کی اُمید رکھتا ہے تو میں اس کے ساتھ اچھا کرتا ہوں اور اگر وہ مجھ سے بُرائی کی امید رکھتا ہے تو میں اس کے ساتھ بُرا ہی کرتا ہوں۔ جس کا نفس مطمئن ہو اور جس کا دل نورِ الٰہی سے منور ہو تو وہ اپنے رب تعالیٰ کے ساتھ اچھا گمان ہی رکھے گا کیونکہ اس کے دل میں جو نور ہے وہ اسے توحید کی ایسی باریکیاں دکھائے گا جس سے اس کا نفس سکون حاصل کرے گا تو وہ یہ گمان کرے گا کہ اس کے لیے **اللہ** عَزَّوَجَلَّ ہی کافی ہے اور وہ رب عَزَّوَجَلَّ کرم فرمانے والا ہے، رحم فرمانے والا ہے، مہربانی فرمانے والا ہے، وہ رب عَزَّوَجَلَّ اس پر نرمی فرمائے گا، اس پر رحم فرمائے گا، اس پر مہربانی فرمائے گا تو اس کی یہ موجودہ کیفیت ہی رب عَزَّوَجَلَّ سے اس کا حُسنِ ظن ہے اور جس کا نفس لالچی اور حریص ہو، اُس پر شہوت غالب ہو تو اُس کا دل اندھیرے میں ڈوب جاتا ہے اور اُس اندھیرے کے سبب نور چھٹ جاتا ہے، دل اندھا ہو جاتا ہے، نفس چھوٹی چھوٹی خواہشات کرتا ہے جس کی وجہ سے ایسی صورت میں بندہ اپنے رب سے متضاد گمان کرتا ہے تو اس کی یہ کیفیت رب تعالیٰ سے بُرا گمان ہے۔ **اللہ** عَزَّوَجَلَّ جب کسی

---

1 . . . شرح مسلم للنووی، کتاب الذکر والدعا، باب الحث علی ذکر اللہ تعالی، ۹ / ۲، الجزء السابع عشر۔

بندے سے بھلائی کا اِرادہ فرماتا ہے تو اسے اپنے بارے میں اچھا گمان عطا فرماتا ہے اور جس سے بُرائی کا اِرادہ فرماتا ہے تو اس سے برعکس معاملہ فرماتا ہے۔"[1]

## یادِ الٰہی کے ساتھ رب تعالیٰ کی مَعِیَّت:

ربِّ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے: "جب وہ مجھے یاد کرتا ہے تو میں اس کے پاس ہوتا ہوں۔" عَلَّامَہ جَلَالُ الدِّین سُیُوطی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللّٰہِ الْقَوِی فرماتے ہیں: "یعنی میں اس کے ساتھ اپنی رحمت، توفیق، ہدایت، رِعایت اور اِعانت کے ساتھ ہوتا ہوں۔"[2] (یعنی اس پر رحمت فرماتا ہوں، اسے نیکیوں کی توفیق دیتا ہوں، اسے گمراہی سے ہدایت دیتا ہوں، اس کی رعایت فرماتا ہوں اور مشکل وقت میں اس کی مدد فرماتا ہوں۔)

## حدیثِ پاک کے بعض الفاظ کے معانی:

عَلَّامَہ اَبُو الْحَسَن اِبْنِ بَطَّال عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللّٰہِ ذِی الْجَلَال فرماتے ہیں: "یہاں حدیثِ پاک میں اللہ عَزَّوَجَلَّ کی یہ صفت بیان کی جارہی ہے کہ وہ اپنے بندے کے ایک یا دو بالشت قریب ہو جاتا ہے یا وہ بندے کی طرف دوڑتا ہوا آتا ہے۔ اس قسم کے الفاظ حقیقت و مجاز دونوں کا احتمال رکھتے ہیں مگر ان الفاظ کو حقیقت پر محمول کرنا درست نہیں کیونکہ ایک بالشت یا دو بالشت قریب ہونا یا پھر دوڑ کر آنا یہ دونوں معانی اللہ عَزَّوَجَلَّ کی شان کے لائق نہیں ہیں اس وجہ سے ان الفاظ کو مجاز (یعنی اجر و ثواب والے معنیٰ) پر محمول کرنا واجب ہے۔ بندے کا اپنے رب عَزَّوَجَلَّ کے ایک ہاتھ یا ایک بالشت قریب ہونے کا معنیٰ یہ ہے کہ وہ اللہ عَزَّوَجَلَّ کی اطاعت و فرائض کو ادا کر کے اس کا قرب حاصل کرتا ہے۔ امام طبری عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللّٰہِ الْقَوِی فرماتے ہیں کہ "بندے کی کم عبادت کو ایک بالشت کے ذریعے مثال دینا اور زیادہ اجر کو ایک ہاتھ سے مثال دینا یہ اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ جو شخص اللہ عَزَّوَجَلَّ کی عبادت کرتا ہے تو اللہ عَزَّوَجَلَّ اس کی عبادت سے بڑھ کر اسے ثواب عطا فرماتا ہے۔"[3]

عَلَّامَہ اَبُو زَکَرِیَّا یَحْیٰی بِنْ شَرَف نَوَوِی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللّٰہِ الْقَوِی فرماتے ہیں: "اللہ عَزَّوَجَلَّ کے اس فرمانِ

---

1 ... التیسیر بشرح الجامع الصغیر، حرف الھمزۃ، ۱/۲۷۶۔

2 ... الدیباج علی مسلم، باب الحث علی ذکر اللہ تعالٰی، ۶/۴۳۔

3 ... شرح بخاری لابن بطال، کتاب التوحید، باب قولہ تعالٰی ویحذرکم اللہ نفسہ، ۱۰/۴۲۹۔

عالیشان کے ظاہری معنٰی کا ارادہ کرنا محال ہے۔ اس کا معنٰی یہ ہے کہ میرا جو بندہ میری طاعت و فرمانبرادی کے ذریعے میرا قرب حاصل کرتا ہے تو میں اپنی رحمت، توفیق اور اعانت اس کے قریب کر دیتا ہوں، اور اگر وہ میری طاعت و فرمانبرادی میں زیادتی کرتا ہے اور میری طرف چل کر آتا ہے تو میں اپنی رحمت کو اس پر انڈیل دیتا ہوں اور اسے اس رحمت کے بہت قریب کر دیتا ہوں جس کی وجہ سے اسے اپنا مقصود حاصل کرنے میں زیادہ چلنا نہیں پڑتا۔ اس حدیثِ پاک سے مراد یہ ہے کہ بندے کی جزاء اس کے رب تعالٰی کے قُرب کے اعتبار سے ضعیف یا قوی ہوتی ہے۔"[1]

## مدنی گلدستہ

## "ربِ کریم" کے 6 حروف کی نسبت سے حدیثِ مذکور اور اس کی وضاحت سے ملنے والے 6 مدنی پھول

(1) جب کوئی شخص اللہ عَزَّوَجَلَّ سے توبہ کرتا ہے تو اللہ عَزَّوَجَلَّ اس سے اتنا خوش ہوتا ہے کہ جس طرح کوئی شخص اپنی گمشدہ چیز پاکر بہت خوش ہوتا ہے۔

(2) جو شخص رضائے الٰہی کے لیے عبادت کرتا ہے تو اللہ عَزَّوَجَلَّ اس کی عبادت سے بڑھ کر اسے اجر و ثواب عطا فرماتا ہے۔

(3) جو بندہ رب تعالٰی کی جیسی طاعت و فرمانبرادری کرتا ہے اسے ویسا ہی رحمت سے نوازا جاتا ہے۔

(4) وہ تمام احادیث جن میں رب تعالٰی کی طرف چلنے یا دوڑنے کی نسبت ہے وہاں ان کے حقیقی معانی مراد لینا محال ہے لہٰذا مجازی معنی یعنی رحمت، توفیق اور اعانت وغیرہ مراد لیے جائیں گے۔

(5) جب کوئی شخص پیدل چل کر اللہ عَزَّوَجَلَّ کی طرف آتا ہے یعنی اس کی طاعت و فرمانبرادی کرتا ہے تو اس کی رحمت اس کی طرف دوڑتی ہوئی آتی ہے۔

(6) یہ بھی معلوم ہوا کہ بندے کی جزا رب تعالٰی کے قرب کی وجہ سے ضعیف یا قوی ہوتی ہے، جو شخص جتنا زیادہ قرب حاصل کرتا ہے اسے اتنی ہی بڑی جزا دی جاتی ہے۔

---

[1] ۔۔۔ شرح مسلم للنووی، کتاب الذکر والدعاء۔۔۔الخ، باب الحث علی ذکر اللہ۔۔۔الخ، ۹ / ۲، الجزء السابع عشر۔

اللہ عَزَّوَجَلَّ سے دعا ہے کہ وہ ہمیں کثرت سے توبہ واستغفار کرنے کی توفیق عطا فرمائے اور اپنے قرب کی لازوال دولت عنایت فرمائے۔ آمِیْن بِجَاہِ النَّبِیِّ الْاَمِیْن صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیْب ! صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّد

حدیث نمبر: 441

## موت کے وقت رب تعالیٰ سے حُسنِ ظن

عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللہِ رَضِیَ اللہُ عَنْھُمَا اَنَّہٗ سَمِعَ النَّبِیَّ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَبْلَ مَوْتِہٖ بِثَلَاثَۃِ اَیَّامٍ یَقُوْلُ: لَا یَمُوْتَنَّ اَحَدُکُمْ اِلَّا وَھُوَ یُحْسِنُ الظَّنَّ بِاللہِ عَزَّوَجَلَّ.[1]

ترجمہ: حضرتِ سَیِّدُنا جابر بن عبد اللہ رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور نبی رحمت شفیعِ اُمَّت صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کی وفاتِ ظاہری سے تین دن قبل آپ کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ: ”تم میں سے ہر شخص اللہ عَزَّوَجَلَّ سے حسنِ ظن رکھتے ہوئے ہی مرے۔“

## ربّ تعالیٰ سے اچھا گمان رکھنا:

عَلَّامَہ مُلَّا عَلِی قَارِی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللہِ الْبَارِی اِس حدیثِ پاک کی شرح میں فرماتے ہیں: ”تم میں سے جو بھی مرے تو وہ اِس حال میں مَرے کہ اس کا یہ حُسنِ ظن ہو کہ اللہ عَزَّوَجَلَّ اُس کی مغفرت فرمادے گا۔ صوفیائے کرام عَلَیْہِمُ الرَّحْمَہ کا اِس پر اتفاق ہے کہ اللہ عَزَّوَجَلَّ سے امید لگاتے ہوئے عبادت کرنا خوف کرتے ہوئے عبادت کرنے سے افضل ہے کیونکہ اللہ عَزَّوَجَلَّ سے امید لگاتے ہوئے عبادت کرنا آزاد بندوں کی عبادت کا طریقہ ہے جبکہ اس سے خوف کرتے ہوئے عبادت کرنا غلاموں کا طریقہ ہے۔ اچھے عمل کرو تاکہ موت کے وقت اللہ عَزَّوَجَلَّ سے اچھا گمان رکھو کیونکہ جس نے موت سے پہلے بُرے عمل کئے ہوں گے تو وہ موت کے وقت بھی اللہ عَزَّوَجَلَّ سے بُرا ہی گمان رکھے گا اور صحت کی حالت میں بندے پر اللہ عَزَّوَجَلَّ کا خوف غالب رہنا چاہیے تاکہ بندہ نیک اعمال کرنے میں جدوجہد کرتا رہے اور جب موت قریب آجائے اور بندے کے عمل منقطع ہو جائیں تو اُس وقت بندہ اللہ عَزَّوَجَلَّ سے بخشش کی اُمید اور حُسنِ ظن رکھے کہ یہ اپنے مالک کریم رؤف رحیم سے ملنے کا وقت ہے۔“[2]

---

1 . . . مسلم، کتاب الجنۃ، باب الامر بحسن الظن باللہ تعالٰی عند الموت، ص ۱۵۳۸، حدیث: ۲۸۷۷۔

2 . . . مرقاۃ المفاتیح، کتاب الجنائز، باب تمنی الموت وذکرہ، ۴/۷۱، ۷۲، تحت الحدیث: ۱۶۰۵ ملخصاً۔

علامہ عبد الرؤف مناوی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللہِ الْقَوِی فرماتے ہیں: ”یعنی تم مختلف اَحوال میں سے فقط حُسنِ ظن کی حالت میں ہی مرنا اور اللہ عَزَّوَجَلَّ سے حُسنِ ظن یہ ہے کہ وہ رب تعالٰی سے یہ گمان رکھے کہ وہ اس پر رحم فرمائے گا، اس کے گناہوں کو معاف فرمائے گا۔“[1]

## نیک شخص نیکیاں قبول ہونے کی اُمید رکھے:

**مُفَسِّرِ شَہِیر مُحَدِّثِ کَبِیر حَکِیْمُ الْاُمَّت** مُفْتِی احمد یار خان عَلَیْہِ رَحْمَۃُ الْحَنَّان اس حدیث پاک کی شرح میں فرماتے ہیں: ”صوفیا فرماتے ہیں نیک بختی کی نشانی یہ ہے کہ بندے پر زندگی میں خوفِ خدا غالب ہو اور مرتے وقت اُمید۔ نیک کار (نیک لوگ) نیکیاں قبول ہونے کی اُمیدیں رکھیں اور بدکار شخص معافی کی۔ اُمید کی حقیقت یہ ہے کہ انسان نیکیاں کرے اور اللہ عَزَّوَجَلَّ کے فضل و کرم کا اُمیدوار رہے کیونکہ بدکاری کے ساتھ اُمید رکھنا دھوکا ہے امید نہیں۔“[2]

## حُسنِ ظن اور اُمید کی فضیلت:

حضور نبی اکرم صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم ایک ایسے شخص کے پاس تشریف لے گئے جو نزع کے عالَم میں تھا۔ آپ صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے اس سے پوچھا: ”تم اپنے آپ کو کیسا پاتے ہو؟“ اس نے عرض کی: ”**یارسولَ اللہ** صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم! میں اپنے آپ کو یوں پاتا ہوں کہ مجھے اپنے گناہوں کا خوف بھی ہے اور اپنے رب تعالٰی کی رحمت کی امید بھی۔“ حضور نبی رحمت صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے ارشاد فرمایا: ”ایسے وقت میں جس بندے کے دل میں یہ دونوں باتیں (یعنی امید اور خوف) جمع ہوں، اللہ عَزَّوَجَلَّ اسے اُس کی امید کے مطابق عطا فرماتا ہے اور جس چیز سے اُسے خوف ہوتا ہے اس سے امن عطا فرماتا ہے۔“[3]

## حُسنِ ظن کے سبب بخشش ہوگئی:

حُجَّۃُ الْاِسلام حضرتِ سَیِّدُنا امام محمد غزالی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللہِ الْوَالِی فرماتے ہیں کہ ایک شخص لوگوں کو قرض

---

1 ... التیسیر بشرح الجامع الصغیر، حرف لا، ۲/۵۰٦۔

2 ... مرآۃ المناجیح، ۲/۴۳۹۔

3 ... ترمذی، کتاب الجنائز، باب ماجاء فی التشدید عند الموت، ۲/۲۹٦، حدیث: ۹۸۵۔

